ملک العلماء حضرت مولانا ظفر الدین صاحب قادری رضوی

# رضویات کے مؤسس اول

از

ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی



برکات رضا فاؤنڈیشن، میرا روڈ، ممبئی

# رضویات کے مؤسسِ اوّل

(ملک العلماء حضرت مولانا ظفرالدین صاحب قادری رضوی)

۱۳۰۳ھ تا ۱۳۸۲ھ



ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی

ناشر:
**برکاتِ رضا فاؤنڈیشن،**
میرا روڈ، ممبئی

نام : رضویات کے مؤسسِ اوّل
از قلم : ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی پورنوی
پیش نگاہ :
تقریظ :
کمپوزنگ : اعظمی گرافکس، ممبئی۔۹ (9820983557)
تصحیح : مفتی محمد توفیق برکاتی، مولانا محمد ریحان انجم
ناشر : برکاتِ رضا فاؤنڈیشن، میرا روڈ، ممبئی۔
اشاعت :
قیمت :

**Correspondence:**
Dr. Ghulam Jabir Shams Misbahi
201 Gazala Galaxi, Near: Kurnal Shoping Complex, Naya Nagar,
Mira Road (E), Mumbai - 401107
Ph: 022 - 56293619 - 09869328511
E-mail: ghulamjabir@yahoo.com

# فہرست





# انتساب

مجدد اسلام اعلیٰ حضرت امام احمد رضا قادری برکاتی

حجۃ العصر حضرت مولانا شاہ وصی احمد محدث سورتی

کے نام

جنہوں نے ملک العلماء جیسے محدثِ عصر، فقیہِ دہر، مفسرِ وقت، مناظرِ لامزاحم، ماہرِ ہیئت وتوقیت، خطیبِ بلا رقیب، مصنفِ بے مثیل، مترجمِ بے عدیل، مرشدِ قانع کو اپنے بعد قوم وملت کی ہدایت ورہنمائی کے لیے پیدا کیا۔

وہی ملک العلماء جن کی کتابِ حیات اور تصنیفات ہر دور کے علما وفضلا کی علمی راہ نمائی کرتی رہیں اور کرتی رہیں گی۔

خاکپائے درویشانِ علم

**غلام جابر شمس مصباحی پورنوی**

بن قاضی عین الدین رشیدی

# ملک العلماء ماہ وسال کے آئینے میں

| | |
|---|---|
| (۱) ولادت: بوقتِ صبح صادق بمقام رسول پور، میجر، ضلع پٹنہ (حال نالندہ) | ۱۰ر یا ۱۴ر محرم الحرام ۱۳۰۳ھ/۱۹ر اکتوبر ۱۸۸۰ء |
| (۲) رسم بسم اللہ خوانی | ۱۳۰۷ھ |
| (۳) مدرسہ غوثیہ موضع بین ضلع پٹنہ میں داخلہ | ۱۳۱۲ھ |
| (۴) مدرسہ حنفیہ لودی کٹرہ پٹنہ سٹی میں داخلہ | ۲۵ر جمادی الاخری ۱۳۲۰ھ |
| (۵) کان پور کی دینی درس گاہوں میں حاضری | شوال ۱۳۲۰ھ |
| (۶) مدرسۃ الحدیث پیلی بھیت میں حاضری | ۱۳۲۰ھ |
| (۷) بریلی میں امام احمد رضا سے درس واکتساب | ۱۳۲۲ھ |
| (۸) جامعہ منظر اسلام بریلی کے قیام کی تحریک وتجویز | ۱۳۲۲ھ |
| (۹) پہلا فتویٰ جس کو امام احمد رضا نے دیکھا اور انعام دیا | ۸ر رمضان ۱۳۲۲ھ |
| (۱۰) اعلیٰ حضرت سے عروض المفتاح، مقاماتِ حریری، میر زاہد، رسالہ ملاّ جلال، بخاری شریف، نسائی شریف، جبر ومقابلہ، مساحت، اقلیدس کا درس لیا۔ | ۱۳۲۲ھ |





| | |
|---|---|
| (۱۱) دیوان متنبّی، وصول، حمد اللہ، قاضی مبارک، تفسیر مدارک، تاریخ یمینی، تصریح، شرح چغمنی، سبع شداد، مسلم الثبوت کا درس لیا۔ | ۱۳۲۳ھ |
| (۱۲) الحسام المسلول علی منکر علم الرسول، مواہب ارواح القدس لکشف حکم العرس، ظفر الدین الجیّد، ظفر الدین الطیّب، مختلف اہم فتاوے۔ | ۱۳۲۳ھ |
| (۱۳) سبعہ معلقہ، مقامات ہمدانی، صدرا، شمس بازغہ، ہدایہ اخیرین، شرح عقائد نسفی مع خیالی، مسلم شریف کا درس لیا۔ | ۱۳۲۴ھ |
| (۱۴) شفا شریف کی شرح بزبانِ عربی، مبین الہدیٰ فی نفی امکان المصطفیٰ کی تالیف ومجموعہ فتاویٰ | ۱۳۲۴ھ |
| (۱۵) التوضیح والتلویح، بیضاوی شریف، شرح مواقف، اُمور عامہ، عبد العلی، میر زاہد، ابو داؤد، ابن ماجہ، مؤطا امام مالک، مؤطا امام محمد، طحاوی شریف، درمختار کا درس لیا۔ | ۱۳۲۵ھ |
| (۱۶) فراغت و دستار فضیلت: بمقام خانقاہِ مخدوم عالم مخدوم عبد الحق ردولوی بموقع عرس بدست سجادہ نشین مخدوم شاہ التفاف احمد رودلوی شریف بموجودگی امام احمد رضا۔ | شعبان ۱۳۲۵ھ |
| (۱۷) خلافت واجازتِ عامہ وتامہ، ملک العلماء، فاضلِ بہار کا لقب | ۱۳۲۵ھ |

| | |
|---|---|
| (۱۸) درسِ نظامیہ کی فقہی کتاب 'القدوری' پر تعلیق، اعلام المساجد بصرف جلود الاضحیۃ فی المساجد کی تالیف اور اجرائے فتاویٰ | ۱۳۲۵ھ |
| (۱۹) آغازِ تدریس در مدرسۂ منظر اسلام بریلی بحکم اعلیٰ حضرت امام احمد رضا | شوال ۱۳۲۵ھ |
| (۲۰) بحیثیت مناظر علاقہ میوات، فیروز پور جھرکا میں شرکت | ۱۳۲۶ھ |
| (۲۱) شکست سفاہت، بسط الراحۃ فی الحظر والاباحۃ، الفیض الرضوی فی تکمیل العمری جیسے رسائل کی تالیف | ۱۳۲۶ھ |
| (۲۲) تدریس وافتا اور المجمل العدد لتالیفات المجدد کی تالیف | ۱۳۲۷ھ |
| (۲۳) تدریس وافتا اور سجم الکنزہ علی کلاب الممطرہ کی تالیف | ۱۳۲۸ھ |
| (۲۴) تدریس وافتا اور النبراس لدفع ظلام المنہاس کی تالیف | ۱۳۲۹ھ |
| (۲۵) حاجی عبدالرزاق رضوی و دیگر معززین شملہ کے بے حد اصرار اور امام احمد رضا کی اجازت سے بحیثیت خطیب جامع مسجد شملہ روانگی | ۱۳۲۹ھ |
| (۲۹) قریب اسی سال مدرسہ حنفیہ آرا، بہار میں تشریف آوری | ۱۳۲۹ھ |
| (۳۰) مدرسہ شمس الہدیٰ پٹنہ میں بحیثیت صدر مدرّس تقرر | ۱۳۳۰ھ |
| (۳۱) الجواہر و الیواقیت فی علم التوقیت المعروف بہ توضیح التوقیت کی تصنیف | ۱۳۳۰ھ |
| التحقیق المبین لکلمات التوبین، اطیب التکسیر کی تالیف | ۱۳۳۰ھ |
| (۳۲) مشہور کتاب 'مغنی اللبیب' کی جملہ شروحات پر تعلیقات | ۱۳۳۱ھ |



| | |
|---|---|
| (۳۳) رفع الخلاف من بین الاحناف کی تالیف | ۱۳۳۲ھ |
| القول الاظہر فی الأذان بین یدی المنبر کی تالیف | ۱۳۳۲ھ |
| (۳۴) خیر السلوک فی نسب الملوک، نزول السکینۃ باسانید الاجازات المتینہ، جواہر البیان فی ترجمہ خیرات الحسان | ۱۳۳۳ھ |
| (۳۵) مدرسہ شمس الہدیٰ پٹنہ سے مدرسہ کبیریہ سہسرام روانگی، بحیثیت صدر مدرّس، حسب فرمائش سید شاہ ملیح الدین سجادہ نشین خانقاہ کبیریہ سہسرام | ۱۳۳۴ھ |
| (۳۶) بریلی سے بغرض مناظرہ کلکتہ روانگی، باجازت امام احمد رضا حسب فرمائش حضرت الحاج محمد لعل خاں مدراسی | ۱۳۳۴ھ |
| (۳۷) گنجینۂ مناظرہ، کشف الشور عن مناظر رام پور کی تالیف، تسہیل التعدیل کی تبییض | ۱۳۳۴ھ |
| (۳۸) علمِ صرف میں 'عافیہ' علمِ نحو میں 'وافیہ' علمِ منطق میں 'تقریب' علمِ فلسفہ میں 'تذہیب' علمِ ہیئت وتوقیت میں 'مؤذن الاوقات' اور 'بدر الاسلام لمیقات کل الصلوٰۃ و الصیام' کی تصنیف وتالیف | ۱۳۳۵ھ |
| (۳۹) تحفۃ الاحباب فی فتح الکوّۃ و الباب کی تالیف، مغنی اللبیب کی تشریح بنام 'القصر المبنی علی بناء المغنی' | ۱۳۳۶ھ |
| (۴۰) پروفیسر ڈاکٹر مختار الدین احمد کی پیدائش | ۱۳۳۶ھ |

| | |
|---|---|
| (۴۱) نظم المبانی فی حروف المعانی، تحفۃ الاحبار فی اخبار الاخیار، الاکسیر فی علم التکسیر جیسے رسائل و کتب کی تالیف وتصنیف | ۱۳۳۷ھ |
| (۴۲) علامہ جلال الدین سیوطی کی کتاب 'شرح الصدور' کا ترجمہ اور 'ندوۃ العلما' کی تالیف | ۱۳۳۸ھ |
| (۴۳) مدرسہ خانقاہِ کبیریہ سہسرام سے مدرسہ شمس الہدیٰ پٹنہ میں دوبارہ تقرر بحیثیت سینئر مدرّس | ۱۳۳۸ھ |
| (۴۴) پرنسپل کے عہدے پر سرفراز ہوئے | ۱۹۴۸ء |
| (۴۵) تقریباً ۳۰ رسالہ خدمات کے بعد متقاعد ہوئے | ۱۹۵۰ء |
| (۴۶) ظفر منزل ایک دانش کدہ، ایک تربیت گاہ، ایک دارالتصنیف والارشاد، اس دور کی خدمات گوناگوں ہیں | |
| (۴۷) ہادی الہداۃ لترک الموالات کی تالیف | ۱۳۳۹ھ |
| (۴۸) بریلی میں ضروری اجلاس میں شرکت کی دعوت | شعبان ۱۳۳۹ھ |
| (۴۹) توضیح الافلاک معروف بہ سلّم السماء کی تصنیف | |
| (۵۰) اعلام الاعلام باحوال العرب قبل الاسلام کی تصنیف | ۱۳۴۱ھ |
| (۵۱) نہایۃ المنتہی فی شرح ہدایۃ المبتدی | ۱۳۴۲ھ |
| (۵۲) الافادات الرضویۃ کی ترتیب | ۱۳۴۴ھ |
| (۵۳) الجامع الرضوی الصحیح البہاری کی تالیف | ۱۳۴۵ھ |
| (۵۴) دلچسپ مکالمہ | ۱۳۴۷ھ |
| (۵۵) تسہیل الوصول الی علم الاصول کی ترتیب | ۱۳۴۸ھ |



| | |
|---|---|
| (۵۶) نافع البشر فی فتاویٰ ظفر کی ترتیب | ۱۳۴۹ھ |
| (۵۷) تنویر السراج فی بیان المعراج کی ترتیب | ۱۳۵۳ھ |
| (۵۸) تنویر السراج فی بیان المعراج، نصرۃ الاصحاب باقسام ایصال الثواب کی تالیف وترتیب | ۱۳۵۴ھ |
| (۵۹) تنویر السراج فی بیان المعراج کی ترتیب | ۱۳۵۵ھ |
| (۶۰) تنویر السراج فی بیان المعراج کی ترتیب | ۱۳۵۶ھ |
| (۶۱) تنویر السراج فی بیان المعراج، الانوار اللامعۃ من الشمس البازغۃ، الفوائد التامۃ فی اجوبۃ الامور العامۃ، جامع الاقوال فی رویۃ الہلال | ۱۳۵۷ھ |
| (۶۲) مشرقی اور سمتِ قبلہ | ۱۳۵۸ھ |
| (۶۳) مولودِ رضوی کی ترتیب | ۱۳۶۰ھ |
| (۶۴) تحفۃ العظما فی فضل العلما کی تصنیف | ۱۳۶۵ھ |
| (۶۵) سرالانوار المہاجری بہار کی تالیف | ۱۳۶۶ھ |
| (۶۶) چودہویں صدی کے مجدد کی تالیف | ۱۳۶۷ھ |
| (۶۷) حیاتِ اعلیٰ حضرت کی تالیف | ۱۳۶۹ھ |
| (۶۸) تنویر المصباح عند حی علی الفلاح | ۱۳۷۱ھ |
| (۶۹) جامعۂ لطیفیہ بحرالعلوم کٹیہار میں تشریف آوری | ۱۳۷۱ھ |
| (۷۰) جامعۂ لطیفیہ کٹیہار سے واپسی | ۱۳۸۰ھ |

(۷۱) وفات ۱۱ر جمادی الاخری ۱۳۸۲ھ / ۱۸ نومبر ۱۹۶۲ء

(۷۲) حضرت شاہ محمد ایوب شاہدی رشیدی ابدالی نے نماز جنازہ پڑھائی

(۷۳) شاہ گنج قبرستان درگاہ شاہ ارزاں میں تدفین، جہاں ہر سال ان کے اعزہ واقربا فاتحہ خوانی وعرس کا اہتمام کرتے ہیں۔



# پیش نگاہ

رضویات کے مؤسسِ اوّل سامنے ہے۔ یہ کوئی مستقل کتاب ہے، نہ کوئی مربوط مقالہ۔ یہ ان مضامین کی محض یکجائی ہے، جو ۱۹۹۸ء سے ۲۰۰۸ء تک لکھے گئے ہیں۔ یہ مضامین رسائل وجرائد میں چھپتے رہے، قارئین شوق، ذوق سے پڑھتے رہے اور پسندیدگی کی نظر سے دیکھتے رہے۔ دعاؤں، نیک خواہشات کا اظہار کرتے رہے۔ ان مضامین کا محور، مرکزی خیال رضویات کے مؤسسِ اوّل ملک العلماء حضرت مولانا شاہ محمد ظفر الدین قادری رضوی عظیم آبادی (متوفی ۱۳۸۲ھ/۱۹۶۲ء) کی شخصیت، علمیت، اولیت، مرجعیت ہے۔ ان کی گوناگوں خدمات ہیں۔ بوقلموں علمی، فنی تصنیفات کا موضوعاتی جائزہ ہے، وہ بھی اجمالاً۔ یہ ایک موجزن علمی سمندر کے چند قطرے ہیں، اس سمندر کی گہرائی تک رسائی کسی غوّاص کا کام ہے۔ اپنی وہ بساط نہ تب وتاب، سمندر کے کنارے سیپی چننے والا جو محنت کرتا ہے، اپنی تگ وتاز بھی اسی کے مرادف ہے یا اس سے بھی کمتر، اس سے زیادہ اس بے بس میں ہے بھی کیا؟ جو کچھ ہے، فضلِ الٰہ ہے، حاضر ہے۔

اس یکجائی کی تقریب یوں ہوئی، میرا ایک مضمون ''ملک العلماء کی اولیات--ایک چشم کشا تحریر'' روزنامہ اردو ٹائمز ممبئی میں ۴ر جولائی ۲۰۰۸ء کو چھپا، قارئین نے پڑھا، اہلِ نظر نے فون کیے، خطوط لکھے، دعاؤں سے نوازا، اپنے تأثرات کا اظہار کیا۔ یہ سلسلہ ممبئی، اطرافِ ممبئی، بھیونڈی، کلیان، مالیگاؤں، اورنگ آباد، پونہ، شولا پور، گلبرگہ، ناگپور تک دراز تھا۔ ابھی یہ سلسلہ جاری تھا کہ مذکورہ مضمون ماہ نامہ جام نور دہلی شمارہ اگست ۲۰۰۸ء میں چھپ کر جولائی ہی میں حلقۂ علم تک پہنچا۔ پھر اظہارِ پسندیدگی کا سلسلہ مہاراشٹرا سے نکل کر اطرافِ ہند تک پھیل گیا۔ خود دہلی، لکھنؤ، اعظم گڑھ، علی گڑھ، پٹنہ، کلکتہ، مدھیہ پردیش،

راجستھان، لاہور، بہاول پور، کراچی، حتیٰ کہ انگلینڈ سے فون آیا۔ ہر ایک کی زبان پر کلماتِ تحسین ہی ہے۔ بہتوں نے کہا: 'صحیح البہاری' ہے کہاں، اس پر کام ہونا چاہیے، وہ جماعتِ اہلِ سُنّت کی شان ہے، چھپ کر داخلِ نصاب ہوجائے تو اہلِ سُنّت کا سر فخر سے اونچا ہو جائے۔ غرض جتنے منہ، اتنی باتیں تھیں۔ مجھے کلک تھی، اہلِ علم کی پُر خلوص، پُر درد باتوں نے جلتی پر تیل کا کام کیا۔

☆ علی گڑھ سے پروفیسر مختارالدین احمد نے لکھا: مضمون میں انتہائی انفرادیت ہے۔ ملک العلماء کا ایک نیا تعارف سامنے کردیا۔ دل خوش کردیا، خدا آپ کو خوش رکھے۔

☆ دہلی سے مولانا ارشاد نعمانی نے کہا: آپ صحیح سمت پر کام کررہے ہیں، آپ کے اسلوب نے نوجوانوں کو گرویدہ بنالیا ہے، ملک العلماء والے مضمون میں جن حقائق پر روشنی ڈالی گئی ہے، یہ اپنی نوعیت کا منفرد مضمون ہے، ملک العلماء کی شخصیت و تصانیف پر کام ہونا چاہیے۔

☆ مالیگاؤں سے مولانا غلام مصطفیٰ رضوی نے کہا: مضمون تو پڑھتے ہی رہتے ہیں، مگر آپ کے مضمون میں نئی باتیں، نئے پہلو سامنے آتے ہیں، ان مضامین کو کتابچوں کی شکل میں چھپنا چاہیے۔

☆ پٹنہ سے ڈاکٹر حسن رضا نے کہا: آپ نے اہم نکتہ اٹھایا ہے، 'صحیح البہاری' تو جب چھپی تھی، تبھی مصنف کے مادرِ علمی دارالعلوم منظر اسلام بریلی اور مدرسہ اہل سُنّت و جماعت جامعہ معینیہ مراد آباد میں داخلِ نصاب تھی۔ مدرسہ ایجوکیشن بورڈ پٹنہ میں آج بھی داخلِ نصاب ہے، مدارسِ اہلِ سُنّت میں بھی داخلِ نصاب ہونا چاہیے۔

☆ لاہور سے علامہ پیرزادہ اقبال احمد فاروقی نے فرمایا: آپ جب لکھتے ہیں، دل خوش کردیتے ہیں، یہاں جہانِ رضا اور دیگر رسالوں میں یہ مضامین دوبارہ شائع ہوئے ہیں۔



قارئین آپ کو نہایت دل جمعی سے پڑھتے ہیں۔ ہاں جی! خدا آپ کو خوش رکھے، اچھا رکھے، کیا ہی اچھا ہو، پروفیسر مختارالدین احمد اور آپ مل کر کام کریں۔ صحیح البہاری پر کام کریں۔ حیاتِ ملک العلماء پر کام کریں۔ ملک العلماء کی سوانح حیات اب تک نہ لکھی گئی، نہ سامنے آئی۔ ملک العلماء گم گشتہ گوہر آبدار ہیں، اسے باہر لائیں۔ اچھا جی! اللہ حافظ، فی امان اللہ۔

☆ بمبئی سے مفتی اشرف رضا صاحب قادری نے فرمایا: آپ نے بڑا اچھوتا مضمون لکھا ہے، صحیح البہاری کا نکتہ سب سے اہم ہے۔ اس نکتے پر پیش رفت ہونی چاہیے۔ خدا زورِ قلم اور زیادہ کرے۔

☆ پونے سے پروفیسر ڈاکٹر سعید احسن قادری نے کہا: آپ نے اچھا قدم اُٹھایا ہے، ماہ نامے عام حلقوں تک نہیں پہنچ پاتے، جب کہ اخبارات قریب سے پڑھتے ہیں۔ آپ یہ سلسلہ جاری رکھیں، تاکہ عوام وخواص علمائے اہلِ سُنّت کے حالات و خدمات سے واقف ہوں۔ ملک العلماء کا تعارف جس انداز سے آپ نے کرایا ہے، وہ مسرت کن بھی ہے اور واقعی چشم کشا بھی۔

☆ ناگپور سے علامہ سید شاہ محمد حسینی صاحب نے فرمایا: اخبارات میں چھپنے چھپانے کا یہ سلسلہ جو آپ نے شروع کیا ہے، نہایت خوب اور مفید ہے۔ علمائے اہلِ سُنّت کا تعارف آپ بہت ہی حسین پیرایہ میں کراتے ہیں، اس طرح ہمارے علما کے حالات وخدمات سے ہر حلقے کے لوگ واقف وآگاہ ہوجاتے ہیں۔ ملک العلماء کی زندگی اور اُن کے کارناموں کے جن پہلوؤں پر آپ نے روشنی ڈالی ہے، حقیقتاً وہ قابلِ توجہ ہیں۔ خدا آپ کو صحت و سلامتی سے رکھے، عمر و عمل میں برکت عطا فرمائے۔

☆ بلاس پور، چھتیس گڑھ سے علامہ محمد فریدی کا فون آیا، کہا: آپ جس موضوع پر لکھتے ہیں، حق ادا کرتے ہیں۔ قائد اہلِ سُنّت علامہ ارشد القادری پر جس خوب صورت اسلوب

میں آپ نے مضمون لکھا ہے، طبیعت باغ باغ کر دی ہے۔ مَیں خود فیضی ہوں، مدرسہ فیض العلوم جمشید پور میں تعلیم حاصل کی ہے۔ واقعی آپ نے چند جملوں میں اُن کی متحرک زندگی کا نقشہ سامنے کر دیا ہے۔ ملک العلماء پر مضمون پڑھ کر ابھی اُٹھا ہوں، ایک نئے جہاں، نئے آفاق سے آشنا ہوا ہوں۔ دبی ہوئی ہستیوں کے چہروں سے جب آپ پردے ہٹاتے ہیں، تو وہ چہرے دمکنے لگتے ہیں۔ سچ یہ ہے کہ ملک العلماء کی ذات اور اُن کی عظیم خدمت ’صحیح البہاری‘ پر توجہ نہیں دی گئی۔ آپ چاہیں، تو یہ کام ہوسکتا ہے۔ خدا آپ کو نظرِ بد سے بچائے رکھے، تا کہ سُنّیت و رضویت پر خوب خوب کام ہو سکے۔

☆ کلیان سے مولانا محمد مسعود رضا نے فون پر کہا: آج ۴؍ جولائی ہے، آج کا دن میرے لیے یادگار رہے، ملک العلماء کی حیات و خدمات کو آپ نے جس انداز میں اجاگر کیا ہے، ہماری آنکھیں کھول دی ہیں۔ ملک العلماء پر آپ کتاب لکھ دیں، چھاپنے کی ذمّے داری ہماری ہے۔

کہاں تک لکھوں، یہ جو کچھ لکھا، آنے والے فون اور کی جانے والی باتوں کا نصف حصہ بھی نہیں، ایک ثلث بھی نہیں۔ پھر میرا ایک طویل مضمون تیار ہوا، جو ماہ ناموں میں چھپا، اس کا عنوان تھا ”ملک العلماء کی تصانیف کا موضوعاتی جائزہ“، یہی صورتِ حال قریب یہاں بھی پیش آئی۔ چہار طرف سے تقاضا ہوا، تو مَیں نے فی الفوران مضامین کو اکٹھا کر دیا۔ مزید کچھ پہلوؤں کا اضافہ کر دیا۔ اخیر میں فلاں فلاں مضمون بھی محفوظ ہو جانے کی غرض سے شامل کر لیا، تا کہ کچھ تو اس جہانِ علم و فضل کا حق ادا ہو، جو جہان و جمود و ذہول کی گرفت میں ایک عرصۂ دراز تک رہا۔ خدا نے توفیق دی، تو آئندہ اور کچھ کر لیا جائے گا۔ اسی غرض سے مَیں نے کتاب کے آخر میں ایک خاکہ رکھ دیا ہے، کوئی فاضل چاہے تو ضرور اس میں رنگ بھرے۔ موجود مواد مہیا کر دیا جائے گا۔ ملک العلماء کی حیات و خدمات، تصانیف و تحقیقات پر مواد و



معلومات کی نشان دہی کا ایک اجمالی اشاریہ یہ ہے:

۱) ملک العلماء کے مرسلہ خطوط، قلمی

۲) ملک العلماء کے نام موصولہ خطوط، قلمی

سیرت و سوانح کی ترتیب و تدوین میں ذاتی خطوط سے بڑھ کر راست حیثیت اور کسی کی نہیں۔ خودنوشت سوانح عمریوں میں بھی وہ سچائی نہیں، جو خطوط میں ہوتی ہے۔ چوں کہ یہ بےتکلف ہوتے ہیں اور غیر شعوری ہوتے ہیں، اس لیے ملک العلماء کے خطوط ان کی سیرت، شخصیت کا پہلا ماخذ ہیں۔ اسی طرح وہ خطوط بھی ہیں، جو ان کو اس وقت کے مشاہیر علما وفضلا یا دیگر صاحبانِ علم و تحقیق نے لکھے۔ حسنِ اتفاق کہ یہ دونوں ذخیرے کسی نہ کسی صورت سے محفوظ ضرور ہیں۔

۳) ملک العلماء کی گوناگوں علمی و فنی مطبوعہ و غیر مطبوعہ تصانیف و تحقیقات، جو محفوظ ہیں۔

۴) تیسرا بڑا ماخذ جانشین علمی و نسبی پروفیسر ڈاکٹر مختار الدین احمد صاحب کا ذخیرۂ مخطوطات ہے۔ اسی طرح اُن کی قدیم و جدید، اردو عربی و فارسی کتابوں سے لبریز لائبریری بھی ایک اہم سرچشمہ ہے۔

۵) امام احمد رضا کے محبّ خاص، ممدوحِ خاص، خلیفۂ خاص حضرت الحاج محمد لعل خان مدراسی کا وہ طویل مضمون ہے، جو انہوں نے ملک العلماء کی ذات و خدمات، تصانیف پر لکھا تھا۔ ہوا یہ کہ الحاج مدراسی موصوف کی فرمائش پر ملک العلماء نے ’الخیرات الحسان فی مناقب الامام الاعظم ابی حنیفۃ النعمان‘ کا اردو میں ترجمہ کیا، یہ امام اجل علما شیخ شہاب الدین احمد بن حجر مکی (م ۹۷۳ھ) کی کتاب ہے۔ ترجمہ ۱۳۳۳ھ میں پورا ہوا اور اس کا پہلا ایڈیشن انہیں کے زیر اہتمام مطبع اہل سُنّت و جماعت زکریا اسٹریٹ کلکتہ سے ۱۳۳۳ھ ہی یا ذرا بعد میں شائع ہوا۔ الحاج موصوف نے مترجم کتاب ملک العلماء کی مختصر سوانح عمری لکھی تھی، جو کتاب

کے ساتھ چھپنا تھی، مگر کسی وجہ سے نہ چھپ سکی۔ اب وہ نادر اوراق ملک العلماء کے فتاویٰ کی ایک قلمی جلد کے اخیر میں محفوظ ہے۔ اس کی استنادی حیثیت اس لیے مسلّم، مستند ہے کہ جو کچھ لکھا گیا ہے، سب آنکھوں دیکھا ہے۔ ۱۳۳۲ھ تک کے حالات اس میں درج کیے گئے ہیں۔ آخری صفحے پر ملک العلماء کی تصانیف کی فہرست بھی ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۳۳۷ھ تک ملک العلماء ۳۵؍ کتابوں کے مصنف ہو چکے تھے۔ خیر یہ ایک مشاہداتی مستند ماخذ ہے۔

۶) پروفیسر ڈاکٹر مختار الدین صاحب کی اطلاع کے مطابق ایک قلمی سوانح ملک العلماء اور ہے، جو ملک العلماء کے ایک خاص معتبر شاگرد حضرت مولانا عزیز حسن رضوی بھاگل پوری نے مرتب کی ہے۔ یہ کوئی چالیس، پچاس صفحوں پر مشتمل ہے۔ اس کی بھی استنادی حیثیت مسلّم ہے کہ ایک تلمیذ خاص کے قلم سے مشاہداتی و تجرباتی احوالِ حیات پر مبنی ہے، جو ابھی چھپی نہیں ہے۔ اب زیرِ طبع ہے۔

۷) ۱۹۶۲ء میں ملک العلماء کا وصال ہوا، ۱۹۷۰ء کے بعد ان کے ایک تربیت یافتہ مشہور عالم و مؤرخ حضرت مفتی محمود احمد قادری رفاقتی نے ملک العلماء کی شخصیت اور اُن کی محدثانہ خدمات پر ایک مقالہ لکھا، جو ماہنامہ 'اشرفیہ' مبارک پور اعظم گڑھ سے ۱۹۷۵ء میں شائع ہوا۔

۸) ۱۹۳۱ء میں صحیح البہاری کی دوسری جلد کے اوّل حصے چھپے، ان پر جو علمائے عصر نے اظہارِ خیال کیا اور رسائل و جرائد کے مدیروں نے جو تبصرے کیے، وہ بھی ایک قدیم مستند ذخیرۂ معلومات ہے۔

۹) حیات ملک العلماء کی علمی حیثیت کے تعین میں خود اُن کی وہ تحریریں بھی مددگار ثابت ہو سکتی ہیں، جو مضامین و مقالات یا فتاویٰ، خطوط، صوم و صلوٰۃ کے نقشہ جات کی شکل میں معاصر اخبارات و صحائف میں چھپے ہیں، مثلاً ہفت روزہ 'دبدبۂ سکندری' رام پور، ہفت روزہ 'الفقیہ'



امرتسر وغیرہ۔

۱۰) اس تعلق سے وہ تحریرات، تقریظات، تصدیقات، تأثرات، خطوط بھی ایک اہم ماخذ ہیں، جو اُن کے شیوخ، اساتذہ، احباب، اہلِ تعلق، مریدوں و تلامذہ اور دیگر اہم شخصیات کی طرف سے اُن کے پاس آئے یا ان کے کتب، رسائل، فتاویٰ پر مرقوم ہوئے یا اخبار و جرائد میں چھپے یا زبانی اظہارِ خیالات کیا گیا۔ یہ گوشہ بھی انتہائی اہم اور راست ماخذ ہے۔

۱۱) ڈاکٹر حسن رضا خان، پٹنہ کا ایک بھرپور مضمون جو انھوں نے ملک العلماء پر لکھا ہے، سالنامہ 'معارفِ رضا' کراچی شمارہ نہم ۱۹۸۹ء/۱۴۱۰ھ میں شائع ہوا ہے۔

۱۲) مولانا عبدالمالک رضوی مصباحی کا ایک مضمون ماہ نامہ 'نورِ مصطفیٰ' پٹنہ میں نظر سے گزار ہے۔

۱۳) سہ ماہی 'الکوثر' سہسرام نے کچھ سالوں پہلے ملک العلماء نمبر کی تیاری کی تھی، خاصے مقالے چھپے ہوئے تھے۔ اب وہ سابق مدیر اعلیٰ حضرت مولانا ملک الظفر صاحب سہسرامی کی تحویل میں موجود ہیں۔ خصوصی نمبر یا کتابی صورت میں چھاپنے کا وہ ارادہ رکھتے ہیں، مگر مَیں نے اُن کو مشورہ دیا کہ فوراً ترتیب دے دیں۔

۱۴) ۱۹۹۲ء میں 'صحیح البہاری' کی عکسی طباعت حیدرآباد، سندھ سے ہوئی، اُس وقت ناشرین کتاب کی فرمائش پر پروفیسر مختار الدین احمد صاحب نے اپنے نامور والد ماجد کی حیات، علوم، تصانیف پر مختصر مگر نہایت معلوماتی، پُر از حقائق مقالہ لکھا۔ جو کتاب 'صحیح البہاری' مطبوعہ سندھ کے شروع میں شائع ہوا۔ عنوان ہے 'ملک العلماء حضرت مولانا ظفر الدین قادری: حیات و تصانیف'، جو باریک خط، جہازی سائز ۳۴ صفحات پر مشتمل ہے۔ بعد میں یہ مقالہ ادارہ معارفِ نعمانیہ، لاہور اور انجمن برکاتِ رضا، ممبئی سے کتابی شکل میں شائع ہوا۔

۱۵) ڈاکٹر عبدالنعیم عزیزی بریلی نے ایک عمدہ تحریر لکھی، جو جہانِ رضا شمارہ دسمبر ۱۹۹۵ء میں

لاہور سے چھپی، عنوان ہے 'ملک العلماء: مکتوباتِ رضا کے آئینے میں'، یہ مقالہ میری کتاب 'امام احمد رضا: خطوط کے آئینے میں' میں بھی شامل ہے۔

۱۶) میاں محمد صادق قصوری ایک عظیم محقق ہیں۔ اُن کی اور ڈاکٹر مجید اللہ قادری کی مشترکہ کوششوں سے تذکرہ خلق اعلیٰ حضرت، پہلی بار مرتب ہوئی، جو ادارہ تحقیقاتِ امام احمد رضا کراچی نے ۱۹۹۲ء میں چھاپی۔ اس میں علامہ ڈاکٹر جلال الدین قادری (پاکستان) کی بھی محاسنِ جمیلہ شامل ہیں، اس میں ملک العلماء کا تذکرہ قدرے تفصیل سے کیا گیا ہے۔

۱۷) پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد نے 'خلفاے محدثِ بریلوی' لکھی، جو رضا اکیڈمی، لاہور سے ۱۹۹۸ء میں شائع ہوئی۔ اس کا دوسرا ایڈیشن مع اضافہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا کراچی نے ۲۰۰۵ء میں نکالا۔ اس میں بھی ملک العلماء کی حیات وافکار کا جامع تذکرہ موجود ہے۔

۱۸) علامہ عبدالحکیم شرف قادری نے 'خلق اعلیٰ حضرت' لکھی، جو ۱۹۹۹ء میں رضا اکیڈمی لاہور سے شائع ہوئی۔ اس میں علامہ قادری نے ملک العلماء کا ذکر قریب بیس صفحات میں کیا ہے۔

۱۹) جامعہ منظر اسلام بریلی کے جشنِ صد سالہ کے موقع پر ماہ نامہ 'اعلیٰ حضرت' بریلی کا صد سالہ منظر اسلام نمبر چار ضخیم قسطوں میں شائع ہوا۔ پہلی قسط ۲۰۰۱ء، دوسری ۲۰۰۲ء، تیسری ۲۰۰۳ء، چوتھی ۲۰۰۴ء۔ ہر ایک کی ضخامت قریب تین سو، ساڑھے تین سو صفحات کی ہے۔ یوں تو چاروں نمبرات میں ملک العلماء کا ذکر کسی نہ کسی نہج سے ہر جگہ پھیلا ہوا ہے، مگر ملک العلماء پر بطور خاص ایک مضمون چوتھی قسط ۲۰۰۴ء میں شامل ہے۔ عنوان ہے 'منظر اسلام کا پہلا طالب علم'، مضمون نگار ہیں حضرت ڈاکٹر اعجاز انجم لطیفی، استاذ منظر اسلام بریلی۔

۲۰) اسی طرح ماہ نامہ 'معارفِ رضا' کراچی نے صد سالہ جشن دار العلوم منظر اسلام بریلی نمبر، جولائی تا ستمبر ۲۰۰۱ء شائع کیا۔ اس میں بھی ملک العلماء کے حال احوال کا تذکرہ خوب ہے۔



اس میں بھی ایک خاص مضمون بعنوان 'منظر اسلام کا پہلا طالب علم' شاملِ اشاعت ہے۔ مضمون نگار حضرت مفتی عبدالقیوم ہزاروی، لاہور علیہ الرحمہ ہیں۔

۲۱) 'الاستمداد علی اجیال الارتداد' محررہ ۱۳۳۷ھ مصنفہ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا، محشی مفتی اعظم مولانا مصطفیٰ رضا، مطبوعہ بریلی و ممبئی۔

۲۲) 'تذکرہ محدثِ سورتی'، مرتبہ ڈاکٹر خواجہ رضی حیدر، مطبوعہ سورتی اکیڈمی، ناظم آباد، کراچی ص ۲۷۵ و بعد۔

۲۳) 'ملک العلماء حیات وخدمات'، مرتبہ مفتی ڈاکٹر محمد ارشاد ساحل سہسرامی، مطبوعہ ادارۂ تحقیقاتِ امام احمد رضا، کراچی ۲۰۰۵ء، صفحات سہ صد سے زائد۔

۲۴) خاکسار نے ایک مضمون لکھا، جو ماہنامہ 'کنز الایمان' دہلی سے شائع ہوا۔ عنوان تھا 'ملک العلماء: مکاتیبِ رضا کی روشنی میں'۔ یہ بھی مذکورہ کتاب میں شاملِ اشاعت ہے۔

۲۵) خاکسار کا دوسرا مضمون سہ ماہی 'افکارِ رضا' ممبئی سے چھپا، موضوع تھا 'فنِ مناظرہ میں ملک العلماء کا مقام'۔

۲۶) خاکسار ہی کا ایک تیسرا مضمون، جس نے ہند و پاک کے علمی حلقوں میں ایک نئی بیداری کی لہر دوڑا دی۔ عنوان تھا 'ملک العلماء کی اولیات-- ایک چشم کشا تحریر'، مطبوعہ روزنامہ 'اردو ٹائمز' ممبئی اور ماہ نامہ 'جامِ نور' دہلی۔ یہ مضمون اس کتاب کی ترتیب کا محرک بھی ہے۔

۲۷) خاکسار ہی کا ایک چوتھا مضمون، جو 'ملک العلماء کی تصانیف کا موضوعاتی جائزہ' پر مشتمل ہے۔ یہ بھی مضامین کی یک جائی کا محرک بنا۔

۲۸) امام احمد رضا پر کالج و یونی ورسٹی سطح پر لکھے گئے تمام تحقیقی مقالات، مطبوعہ وغیر مطبوعہ، قریب سب میں ملک العلماء کا تذکرہ ضرور ہوا ہے۔

۲۹) مدارس کی سطح پر جتنے علمی و تحقیقی کام ہوئے ہیں، وہاں بھی کسی نہ کسی طرح ملک العلماء کا

ذکر ضرور موجود ہے۔ کیوں کہ رضویات پر کام کرنے کے لیے ہر محقق کی مجبوری ملک العلماء ہی ہیں۔

۳۰) اغیار کے جرائد، رسائل، کتب، مقالات میں بحوالہ ملک العلماء موجود مواد، چاہے قبول جس نہج سے بھی ہوا ہو، بہ نگاہِ انصاف اس مواد سے استفادہ۔

یہ ایک سرسری اجمالی اشاریہ ہے، ورنہ تلاش کیا جائے، تو ایک دفتر درکار ہوگا۔ ملک العلماء کے لیے مواد کی قطعی کمی نہیں ہے، بلکہ اتنی فراوانی ہے کہ محقق کے لیے سمیٹنا دشوار ہے، جس کسی بھی عملی شخصیت، جس کے ہاں فنون کی کثرت ہو، پر لکھنا آسان ہے۔ آج سے کوئی چار سو برس پہلے ایک فنی شخصیت گزری ہے، ملا سید وجیہ الدین علوی گجراتی، ان کو ۶۴ ر فنون پر عبور حاصل تھا۔ امام ربانی مجدد الف ثانی کے مرید خاص وخلیفہ ملاّ عبدالحکیم سیالکوٹی بھی کئی فنون کے جامع تھے۔ امام احمد رضا کی تو بات ہی الگ ہے، عصر آخر میں ملک العلماء ہی کثیر الفنون شخصیت نظر آتے ہیں۔ شرط یہ ہے کہ لکھنے والا بھی ان فنون سے ذرا ذرا سی شدبُد رکھتا ہو۔ ملک العلماء پر تو ایک نہیں، پی۔ ایچ۔ ڈی سطح کے کئی مقالے لکھے جا سکتے ہیں۔ پچاس برس ان کی وفات کو ہونے آئے، حیرت ہے، اب تک کوئی جامع سوانح حیات نہیں لکھی گئی۔ اس لیے یہ خاکہ اور موادِ مطلوبہ کا اجمالی اشاریہ یہاں درج کر دیا گیا، تا کہ خاموش سمندر میں کچھ تو اضطراب پیدا ہو اور کوئی نہ کوئی محقق اُٹھے، یہ کام کر جائے۔

اس کام کا اصل حق تو علمی و عالمی مشہور محقق پروفیسر ڈاکٹر مختار الدین احمد صاحب کو ہی حاصل ہے، اس لیے سب کی نگاہ اُن ہی کی طرف اُٹھی ہوئی ہے۔ خدا کرے وہ یہ کام کر دیں، تو علمی برادری پر عظیم احسان ہوگا۔ دوسری ہستی تلمیذ ملک العلماء حضرت مفتی محمود احمد قادری، بھوانی پور، مظفر پور، بہار کی ہے۔ جو یہ کام بااحسن اسلوب سر انجام دے سکتی ہے۔ مفتی صاحب موصوف ہی آمادۂ کرم ہو جائیں، تو تاریخ کے طالب علموں پر کرم بالائے کرم



ہوگا۔ لیکن یہ دونوں عمر کی اس پائیدان تک پہنچ چکے ہیں، جہاں پہنچ کر حوصلے کی آگ سرد ہو جاتی ہے، کام کی رفتار دھیمی پڑ جاتی ہے اور ذہن و چولیں ڈھیلی ہو کر رہ جاتی ہیں۔ اس لیے ہو سکتا ہے یہ کام کسی فاضل نوجوان محقق کے حصے میں ہو۔ بہر کیف کوئی بھی کرے، کرے تو سہی۔ جو بھی کرے گا، وہ تاریخ کا حصہ قرار پائے گا۔

کتاب کا نام ''رضویات کے مؤسسِ اوّل'' ہے۔ وجہ اس کی یہ ہے، تصانیف کی طباعت و ترسیل میں اوّل تو مصنف علام کا حصہ ہے، افرادِ خاندان کا بھی حصہ ہے، اس سے ہٹ کر دیکھا جائے تو مسودہ سے مبیضہ تک، منتشرات سے مجتمعات تک، جمع و ترتیب سے طباعت و ابلاغ تک، فہرست سازی سے تحفظ و بقا تک ملک العلماء اولین خدمت گار و بنیاد گزار ہیں۔ نگاہِ انصاف سے دیکھا جائے، تو ملک العلماء بلاشبہ مؤسسِ اوّل بھی ہیں، معمارِ رضویات بھی ہیں۔ آج جہاں کہیں بھی نامِ رضا، کامِ رضا، فکرِ رضا، ذکرِ رضا، علمِ رضا پر جو کچھ کام ہو رہا ہے، بلاواسطہ یا بالواسطہ وہاں ملک العلماء کی مساعی جمیلہ ضرور کارفرما ہیں۔

تفصیل کے لیے ڈاکٹر عبدالنعیم عزیزی کا مضمون دیکھیے، جو اسی کتاب کی زینت ہے۔ صرف تین جملے یہاں نقل کرتا ہوں۔

> ''امام احمد رضا جیسے دینی، روحانی اور علمی پیشوا، ایک عبقری اور ہمہ جہت شخصیت کے سچے نائب و مظہر میں جو خوبیاں ہونی چاہیے تھیں، وہ سبھی ملک العلماء میں موجود تھیں، خلفائے امام احمد رضا میں ملک العلماء سے زیادہ کثیر التصانیف دوسرا کوئی نہیں ہے۔ جہانِ سُنّیت اور دنیائے علم و ادب کو سیدنا امام احمد رضا قدس سرہ العزیز کی حیات و شخصیت اور کارناموں سے روشناس کرانے والی پہلی شخصیت سیدنا ملک العلماء ہی کی ہے۔ آج گلشنِ رضویات کی توسیع اور تزئین اور آرائش کے جو باغبان و پاسبان مصروفِ عمل

ہیں، انہیں عزم وحوصلہ عطا کرنے، گلشن کی آبیاری اور چمن بندی کا انداز سکھانے والوں میں پہلا نام انہیں ملک العلماء کا ہے۔"

پہلے عرض کیا گیا کہ یہ کوئی مستقل سوانح ہے، نہ سیرت، اس لیے پوری کتاب باہم مربوط نہیں ہے۔ ہر مضمون کا رنگ الگ ہے، ہیئت اور ساخت الگ ہے، اسلوبِ تحریر میں بھی نمایاں فرق محسوس ہوگا۔ پہلی تحریر ۱۹۹۸ء کی ہے تو دوسری ۲۰۰۸ء کی، جو اہلِ نظر سے مخفی نہیں ہے۔ بعض باتیں جو مکرر ہیں، آپ اُن سے قندِ مکرر کا لطف اٹھائیں۔

مواد کی فراہمی ترتیب اور ترسیل کا ہر موڑ پر ہر مصنف، ہر محقق خوب خیال رکھتا ہے، ان پر دھیان دیتا ہے، مگر خامیاں کمیاں ضرور رہ جاتی ہیں۔ علماو محققین اور مخلصین سے توقع رکھتا ہوں کہ اس مجموعۂ مضامین کی کمزوریوں سے آگاہ فرمائیں اور اس موضوع پر اگر مفید معلومات اور قیمتی مشوروں سے سرفراز فرمائیں، مَیں ان کا نہایت ممنون ہوں گا۔

غلام جابر شمس مصباحی
ممبئی

# ملک العلماء: مکتوبات رضا کے آئینے میں



غلام جابر شمس مصباحی پورنوی

ملک العلماء حضرت مولانا سید محمد ظفر الدین دریائے گنگا کے لب پر آباد شہر عظیم آباد، پٹنہ کے ایک موضع رسول پور میجرا میں پیدا ہوئے، شفقت پدری کی گھنیری چھاؤں میں تعلیمی سفر کا آغاز کیا، نہر نہر، دریا دریا غواصی کرتے رہے اور آبدار موتی مونگا چن چن کر دامنِ مراد بھرتے رہے۔ تا آنکہ توفیقِ ایزدی نے سعادت شعار جویائے علم کو فضیلت آثار استاذ امام احمد رضا کی دہلیز پر پہنچا دیا، بلبل کو پھول اور پیاسے کو پنگھٹ چاہیے، بس یہیں انہوں نے ڈیرا ڈالا، آسن جمایا اور دھونی رمایا۔ ذہین و فطین، اخاذ ونباض، موفق من اللہ اور تراشیدہ کمالِ قدرت تو تھے ہی، امام احمد رضا کی فیضِ صحبت نے سونے پر سہاگہ کا کام کیا اور پھر یہیں سے آپ کی حیاتِ مستعار کا دوسرا زرّیں دور شروع ہوا۔ بریلی، آرہ، پٹنہ، کلکتہ، سہسرام اور کٹیہار کی کشتِ علم پر برکتِ علم برسا کر خیابانِ رضا سے اُٹھنے والا یہ ابر بارندہ اپنی ہی زمین کے اُفق پہ جا کر تھم گیا اور خاکِ ہند کے جس مردم خیز خطّے سے علوم ومعارف کا یہ سورج اُگا تھا، برصغیر کے ذرّے ذرّے کانٹے کانٹے کو چمکا کر اسی خطے کے ایک حصے شاہ ارزاں کے جوار میں "شاہ گنج" میں روپوش ہوگیا۔

ملک العلماء امام احمد رضا کے سب سے بڑے مکتوب الیہ ہیں۔ چونکہ امام احمد رضا کے ذخیرۂ مکاتیب میں سب سے زیادہ مکتوبات آپ ہی کے نام ملتے ہیں، جو کمیت و کیفیت اور قدر و قیمت ہر اعتبار سے نہایت وقیع ہیں۔ لہٰذا مکتوباتِ رضا کے اُجالوں میں ملک العلماء کو تلاش کرنے سے پہلے، آیئے اس عظیم و محبوب تر مکتوب الیہ کی سدا بہار زندگی کا اجمالی

خاکہ پیش نظر رکھیے۔

۱۴؍محرم الحرام ۱۳۰۳ھ کو وہ پیدا ہوئے۔ ۱۳۲۰ھ میں اپنے زمانے کے ماہر و مشہور استاذ حدیث مولانا وصی احمد محدث سورتی سے ''مدرسۂ حنفیہ'' پٹنہ میں اخذِ علم کیا۔ ۱۳۲۱ھ میں ماہرِ علوم عقلیہ ونقلیہ مولانا احمد حسن کان پوری سے معقولات میں استفادہ کیا۔ ۱۳۲۱ھ میں ہی مرکزِ علم وعرفاں بریلی حاضر ہوئے اور شرفِ بیعت حاصل کیا۔ ۱۳۲۲ھ میں ''منظرِ اسلام'' کے قیام میں اہم کردار ادا کیا، ۱۳۲۵ھ میں فارغ التحصیل ہوئے، سنہ مذکورہ ہی میں منظرِ اسلام کے استاذ نامزد ہوئے اور امام احمد رضا نے آپ کو تمام سلاسلِ طریقت کی اجازت و خلافت عطا فرمائی، اور انھیں ''ملک العلماء اور فاضلِ بہار'' کے خطاب سے نوازا، ۱۳۲۶ھ میں اپنا اونی مدنی جبّہ دے کر مناظرۂ میوات کے لیے روانہ فرمایا۔ ۱۳۲۹ھ تک آپ بریلی میں رہے، دینی خدمات کا ریکارڈ قائم کیا، پھر شملہ اور آرہ ہوتے ہوئے ۱۳۳۰ھ کو مدرسہ اسلامیہ شمس الہدیٰ پٹنہ کی مسند فقہ وتفسیر کو زینت بخشی، ۱۳۳۴ھ میں سہسرام ضلع شاہ آباد تشریف لے گئے اور کئی سال تک علم وفضل کے گوہر لٹاتے رہے۔ ۱۳۲۶ھ ہی میں فرخندہ لڑکا تولد ہوا، تو امام احمد رضا نے تہنیت کا تار بھیجا، ۱۳۳۸ھ میں بحیثیت سینئر استاذ حکومت بہار نے ''مدرسہ اسلامیہ شمس الہدیٰ'' آپ کا تقرر کیا۔ ۱۹۴۸ء میں خانقاہِ کبیریہ کے سجادہ نشین کے اصرار پر ''مدرسہ کبیریہ'' کے پرنسپل ہوئے اور ۱۹۵۰ء میں پرنسپل کے عہدے سے سبکدوش ہوئے، ۱۹۵۰ء تا ۱۹۵۳ء ''ظفر منزل'' شاہ گنج میں اقامت گزیں ہوکر عبادت وریاضت میں مشغول اور تصنیف وتالیف میں مصروف رہے، ۱۹۵۰ء میں شہر کٹیہار ضلع پورنیہ میں ''جامعہ لطیفیہ بحرالعلوم'' کا افتتاح فرمایا۔ ۱۹۶۰ء تک یہیں آپ کا چشمۂ علم وفن بحرقلزم اور مہاساگر بن کر بہتا رہا۔ ملک العلماء کے نہایت ممتاز شاگرد علامہ خواجہ مظفر حسین پورنوی اسی زمانۂ خیر و



برکت کی حسین یادگار ہیں۔ ۱۸؍نومبر ۱۹۶۲ء کو وصال فرمایا۔

اس تمہیدی خاکے کی روشنی میں حیاتِ ملک العلماء کو مقالہ نگار تین ادوار میں تقسیم کرتا ہے، پہلا دور ۱۳۰۳ھ تا ۱۳۲۱ھ۔ دوسرا دور ۱۳۲۱ھ تا ۱۳۴۰ھ، اور تیسرا دور ۱۳۴۰ھ تا ۱۳۸۲ھ/۱۹۶۲ء۔ پہلا دور اور تیسرا دور ظاہری ربط وتعلق سے خالی نظر آتا ہے، البتہ تیسرے دور میں نسبتِ علمی اور روحانی تعلق ضرور قائم ہے، بلکہ اس رسمِ محبت کا رشتہ تو جنت کی بہاریں لوٹنے تک استوار رہے گا۔ بچا دوسرا دور جو نہایت تابناک ہے اور تقریباً ۱۹؍سالوں پر محیط۔ پھر اس کی بھی تین حیثیتیں ہیں۔ (۱) ملک العلماء بحیثیت طالب علم ۱۳۲۱ھ تا ۱۳۲۵ھ (۲) ملک العلماء بحیثیت مدرّس ''منظرِ اسلام'' مصنف، مناظر، معتمد مفتی اور مشیرِ خاص امام احمد رضا ۱۳۲۵ھ تا ۱۳۲۹ھ، (۳) ملک العلماء بحیثیت مفسر، محدث، فقیہ، مناظر، مصنف، مرشد طریقت، مکتوب الیہ اور مسلکِ امام احمد رضا کا جاں سپار نقیب وترجمان۔

راقم آثم کا موضوع گو تیسری حیثیت سے تعلق رکھتا ہے، مگر پہلی دونوں حیثیتوں پر ایک سرسری نظر ڈال لیجیے تاکہ ربط باہم کے نشانات اُبھر اُبھر کر خود سامنے آسکیں۔

۱۳۲۱ھ میں ملک العلماء بریلی شریف وارد ہوئے ہیں اور چند دنوں میں ہی وہ اپنی ذہانت ومتانت، بلند سیرت، حسنِ عمل، علمی اُٹھان اور فکری اُڑان کی بنا پر امام احمد رضا کے دل میں گھر بنا لیتے ہیں، وہ حلوا کھاتے ہیں، عیدی وتہوار پاتے ہیں، خاص خاص موقع پر جوڑا ملتا ہے، اونی مدنی جبّہ دیا جاتا ہے وہ بھی حرمِ نبوی کا، وہ پھولے نہیں سماتے ہیں، اُن کے لیے کُرتا، ٹوپی، پائجامہ اور بیش قیمت انگرکھا بنایا جاتا ہے، وہ برسوں اُن کا استعمال کرتے ہیں، اتنا سارا پیار کیوں نہ ملے، وہ مربی ومشفق اتالیق، یہ سراپا ادب و نیاز تلمیذ، آہ! کیسے کیسے الطاف وعنایاتِ خسروانہ اور کیا کیا انعام واکرام کہ سو سو جان قربان! امام احمد رضا خود فرماتے

ہیں: ’’جیسے مصطفیٰ (مفتی اعظم ہند) ویسے تم‘‘۔ شفیق استاذ نے اندر باہر کی تفریق مٹا دی تھی، عربی مدارس کے اساتذہ سبق سیکھیں۔

درسِ نظامی کی تکمیل اور رسمِ فراغت سے تین سال پہلے ہی ۱۳۲۲ھ میں ملک العلماء نے پہلا فتویٰ لکھا، جھجکتے ہوئے اصلاح کے لیے امام احمد رضا کی خدمت میں پیش کیا، پھر کیا ہوا، اس کی منظر کشی انہیں کے لفظوں میں دیکھیے اور بلندیِ اقبال پر رشک کیجیے:

’’۱۳۲۲ھ میں سب سے پہلے جو مَیں نے فتویٰ لکھا اور اعلیٰ حضرت کی خدمت میں اصلاح کے لیے پیش کیا حسنِ اتفاق سے بالکل صحیح نکلا۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز اس فتویٰ کو لیے ہوئے خود تشریف لائے اور ایک روپیہ دستِ مبارک سے فقیر کو عنایت فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا: مولانا! سب سے پہلے جو فتویٰ مَیں نے لکھا والد ماجد مولانا نقی علی خان قدس سرہ العزیز نے مجھے شیرینی کھانے کے لیے ایک روپیہ عنایت فرمایا تھا آج آپ نے جو فتویٰ لکھا یہ پہلا فتویٰ ہے اور ماشاءاللہ بالکل صحیح ہے، اسی لیے اسی اتباع میں ایک روپیہ آپ کو شیرینی کھانے کے لیے دیتا ہوں۔‘‘

ملک العلماء علم و حکمت، بصیرت و تدبر، اصابت رائے، صلابت فکر، سچے شعور اور راست سوچ کے پیکر تھے۔ امام احمد رضا کی جوہر شناس نگاہوں نے نظر اوّل ہی میں انھیں پہچان لیا، ان کی گہری سوچ اور باوزن افکار کا کس قدر احترام تھا۔ امام احمد رضا کے یہاں ’’مدرسہ منظر اسلام‘‘ کی تاسیس کے پس منظر میں ذرا جھانک کر دیکھیے، سب سے پہلے ایک مدرسے کی تاسیس نے جس کے دل میں انگڑائی لی، وہ ملک العلماء ہی تھے اور ’’منظر اسلام‘‘ کے موسس علام اپنے ہونہار محرک اور ہنرمند مجوز کی خوبصورت تحریک و تجویز کو ردّ نہ فرما سکے، تحریک کی طاقت اور خلوصِ فکر رنگ لایا اور اسی سال منظرِ اسلام کا قیام عمل میں آ گیا،



تفصیلات کے لیے مولانا محمود احمد قادری کی ’’تذکرہ علمائے اہلِ سُنّت‘‘ وغیرہ دیکھیے۔

بعد میں یہی ’’منظرِ اسلام‘‘ بغداد العلم کہلایا، رشکِ یونان و اصفہان بنا، غرناطہ سبکسار اور دہلی لکھنؤ شرم سار ہوا، بڑے بڑے علمی مراکز سرنگوں ہوئے، اونچی درس گاہیں اور نامور تعلیم گاہیں للچائی نظروں سے دیکھنے پر مجبور ہوگئیں۔ رحمتِ رب کی گھٹائیں ٹوٹ کر برسیں اور مدینۃ العلم کے رحمت بردوش معلّم صلی اللہ علیہ وسلم کی نوازش و کرم نے امام احمد رضا کو حجازی حافظانِ حدیث اور فاضلانِ علومِ اسلامیہ کا معلّم بنا دیا۔ اللہ اکبر! خدمتِ خلق، اشاعتِ علم اور حبِّ نبی کا بیش بہا صلہ، اس سے بڑھ کر اور کیا ہوگا، اسی مشہور آفاق مرکزِ علم و حکمت کے پہلے برگ و بار اور اوّلین فصلِ بہار ہیں ملک العلماء مولانا سید محمد ظفر الدین۔ خدا! اپنی تجلیوں سے ان کے شبستانِ خاکی کو جگمگائے رکھ، رحمتوں کے پھولوں سے مہکائے جا!!

مدارس و جامعات کی تاریخ میں شاید یہ پہلا واقعہ ہے کہ بانی، متعلم اور پھر معلم، ایک شخصِ واحد کو یہ تینوں حیثیتیں بیک وقت میسر ہوئی ہوں کہ ادارے کی تاسیسی تحریک میں مثلِ موسس رول ادا کرے، چٹائی پر بیٹھے، زانوے تلمذ تہہ کرے اور تکمیلِ درسیات کرتے ہی اسی درس گاہ کی مسندِ تدریس کی زینت بنا دیا جائے، اس خصوص میں ملک العلماء منفرد نظر آتے ہیں۔

زمانہ شاہد ہے، برصغیر کے کرۂ زمین پر قدیم و جدید تعلیمی مراکز میں جو چراغِ علم فروزاں ہے، اس کے روغن کا سررشتہ مجددِ اسلام اور منظرِ اسلام سے ضرور جڑا ہوا ہے، ماتم یہ ہے کہ تاریخ مرتب نہیں، منظرِ اسلام کی خدمات جو شجر سایہ دار کی طرح پھیلی ہوئی ہیں، کا تاریخی تناظر میں جائزہ لیا جائے اور تمام کارنامے جو پس منظر میں چلے گئے یا دفتر گاؤ جو خورد ہو کر رہ گئے ہیں، پیشِ منظر لایا جائے، تاریخِ ہند میں خدمتِ علم اور اشاعتِ دین کا یہ سب سے روشن

باب ہے،مگر ہائے صد حیف! یہی باب سب سے زیادہ تاریکیوں میں مستور ہوکر رہ گیا ہے، خزانے کھنگالے جائیں، دفینے اُجالے جائیں، جامعہ منظر اسلام کے موجودہ اربابِ مجاز کو اس طرف توجہ دینے کی ضرورت ہے۔

''منظرِ اسلام'' قائم ہوگیا۔ ملک العلماء پڑھتے، امام احمد رضا کے مشاغلِ علمیہ میں ہاتھ بٹاتے، نقل وتبییض کرتے، حوالہ جات نکالتے، حوادثِ زمانہ پر گہری نظر رکھتے، وقت کے سرکشوں کو کرارا جواب دیتے، الصحبۃ مؤثرہ کے بموجب راہوارِ قلم کو مہمیز لگ چکی ہوتی ہے، لہٰذا وہ تصنیف وتالیف بھی کرتے، عہدِ طالب علمی ہی کی یہ پانچ کتابیں یادگار ہیں:

(۱) ظفر الدین الجید ۱۳۲۳ھ (۲) مواہب ارواح القدس لکشف حکم العرس ۱۳۲۳ھ (۳) الحسام المسلول علی منکر علم الرسول ۱۳۲۳ھ (۴) شرح کتاب الشفا، بتعریف حقوق المصطفیٰ ۱۳۲۴ھ (۵) مبین الہدیٰ فی نفی امکان المصطفیٰ ۱۳۲۴ھ، ان میں سے مواہب ارواح القدس لکشف حکم العرس کو ''عرس کی شرعی حیثیت'' کے عنوان سے ادارۂ افکارِ حق بائسی پورنیہ بہار نے کوئی دس سال پہلے شائع کیا ہے، اور اس پر امام احمد رضا قدس سرہ کی تقریظِ جلیل مرقوم ہے اور مطبع اہلِ سُنّت بریلی سے چھپی بھی تھی۔

۱۳۲۵ھ میں ملک العلماء نے نصابِ تعلیم پورا کیا، تو خوب دھوم سے جشنِ بہاراں منایا گیا۔ اُن کی جبینِ مبارک پہ ورثۃ الانبیا کا تاج سجا، عبا قرۂ عصر کے بابرکت ہاتھوں نے دستار باندھی، سند وشہادت سے نوازے گئے۔ بیعتِ مرشد کا شرف حاصل تو تھا ہی، جملہ سلاسلِ طریقت کی اجازت وخلافت سے سرفراز کیے گئے۔ ''ملک العلماء'' اور ''فاضلِ بہار'' خطاب عطا ہوا، میکدے کا جو کبھی میکش تھا، ساقی مقرر ہوا، جو کبھی تشنہ تھا، سیراب ہوگیا، جو کبھی متعلم تھا، طالبانِ علومِ نبوت کا معلم نامزد ہوا، واہ رے! سرفرازیاں!! ان سعادتوں میں بھی



ملک العلماء کی انفرادی شان معلوم ہوتی ہے۔

بحرِ شریعت وطریقت کے تیراک، امام احمد رضا کے علم وعمل کا مظہر، فکر وقلم کا پرتو، فیضانِ نظر کی کرامت اور خصوصی توجہات کے محور نے بصد اعجاز جب تدریس کی ابتدا فرمائی، تو عملِ تدریس، نصابِ تعلیم، نظامِ اخلاق، مدرسین ومعلمین ومتعلمین کی تعداد یا ان کے کھان پان اور رہائش وغیرہ اور منظرِ اسلام کی تعمیر وتوسیع، کن کن جہتوں میں کیا اصلاحات و ترمیمات ہوئیں، کیسی کیسی ترقیاں ہوئیں اور کس قسم کے اثرات وثمرات رونما ہوئے۔

جس درس گاہِ فیض بخش کا ہر ذرّہ آفتاب ومہتاب بن کر چمکا، افسوس! ان احوال تک دستِ قلم کی رسائی نہیں لیکن ملک العلماء کے چاق وچوبند ذہن ودماغ اور زمینِ شور میں سنبل اُگانے والی صلاحیت وقابلیت کے قرین قیاس یہی ہے کہ نمایاں ترین نتائج برآمد ہوئے ہوں گے۔

۱۳۲۶ھ میں ملک العلماء اپنی عمر کی بائیسویں بہار سے گزر رہے تھے، علاقہ میوات فیروز پور میں توہب زدہ گاؤں کے ٹھیکے داروں نے اودھم مچا رکھی تھی، حضرت مولانا صوفی شاہ رکن الدین الوری نے، حضرت مولانا احمد حسین رام پوری کو بریلی بھیجا کہ وہ اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کو وہاں کے حالات کہہ سنائیں اور کوئی مناظر لیتے آئیں۔ ''حیاتِ اعلیٰ حضرت'' کے مصنف کی تحریر پڑھیے:

''اس وقت اعلیٰ حضرت نے مجھے یاد فرمایا اور حکم دیا کہ ملک میوات تحصیل نواح فیروز پور جھرکا میں وہابیوں سے مناظرہ کرنا ہے، آپ مولانا کے ساتھ تشریف لے جائیے اور وہابیوں کو شکست دیجیے۔ مَیں نے عرض کیا، تعمیلِ ارشاد کو حاضر ہوں، حضور کے دعا کی ضرورت ہے، حضور کی دعا شاملِ حال رہی تو وہابیہ کو ضرور شکست ہوگی۔ اس وقت اعلیٰ

حضرت مکان کے اندر تشریف لے گئے اور ایک اونی جبّہ لا کر مجھے عنایت فرمایا اور ارشاد ہوا کہ یہ مدینہ طیبہ کا ہے، مَیں نے اسے دونوں ہاتھوں سے لے کر سر پر رکھا اور آنکھوں سے لگایا۔

اونی مدَنی جبّہ کے جلووَں نے اپنا اثر دکھایا اور امام احمد رضا کی دعا ''میرے ظفر کو اپنی ظفر دے'' کی تاثیر و برکت سے کامرانیوں نے قدم چوما، وہابیوں کو سنگین شکست ہوئی اور آپ فاتح و غالب ہو کر واپس تشریف لائے، تمام تفصیلی روداد آپ کی کتاب ''شکستِ سفاہت میں موجود ہے۔ ''میرے ظفر'' میں جو پیار، اپنائیت اور اعتماد کا عنصر پایا جاتا ہے اس سے ہر صاحبِ ذوق لطیف، لطف اندوز ہو سکتا ہے۔

(ماہنامہ، کنزالایمان دہلی اکتوبر ۲۰۰۰ء)

# معمارِ رضویات ملک العلماء کی اولیات



## ایک چشم کشا تحریر

ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی

یہ بستی کوئی اور نہیں، ''میجرا'' ہے، جو عظیم آباد، پٹنہ کے مضافات میں واقع ہے۔ وہ بستی کس قدر خوش نصیب ہے، جو ملک میں منتخب نہیں، عالم میں انتخاب ہے۔ وجہ اس کی یہ کہ چودھویں صدی ہجری کی پہلی دہائی کی تیسری کڑی ۱۳۰۳ھ میں وہاں وہ بچہ پیدا ہوا، جس نے اس بستی کیا، اپنے ملک وملّت کے نام کو فرش سے اُٹھایا، اوجِ کمال تک اُچھال دیا، ہاں! اس بچّے کا نام تھا ''محمد ظفر الدین'' نسب سادات کا تھا، نسبت قادریت تھی، قادریت کی ڈور جوان کے ہاتھ میں آئی، وہ امام احمد رضا کے ہاتھوں سے آئی، اس لیے وہ قادری رضوی کہلائے۔ امام احمد رضا نے ہی ان کو ''ملک العلماء'' کے خطاب شب تاب سے نوازا۔ یوں وہ علمی حلقوں میں ملک العلماء حضرت مولانا شاہ سید محمد ظفر الدین رضوی قادری سے مشہور اکنافِ عالم ہوئے۔

ددھیال ونھیال کا ماحول علمی تھا، پاکیزہ تھا۔ ظاہر ہے، پرورش و تربیت پاکیزگی، عمدگی، پختگی، خوش سلیقگی سے ہوئی، ابجد خوانی گھر کے بزرگوں نے کرائی، ابتدائی تعلیم خاندانی حضرات سے پائی، اس عمر میں ذہن جو کورا کاغذ تھا، اس پر جو کچھ مرتسم ہوا، وہ مدت العمر رہا۔ پھر وہ پٹنہ آئے، جہاں علمِ حدیث کے مشہور استاذ حضرت مولانا شاہ محمد وصی احمد سورتی سے فقہ و حدیث کی تحصیل کی، پھر وہ کان پور پہنچے، فنِ معقولات کے معروف عالم حضرت مولانا شاہ احمد حسن پنجابی ثم کان پوری سے منطق و فلسفہ کی تعلیم لی۔ ۱۳۲۱ھ میں وہ درس گاہِ علم و عرفان بریلی وارد ہوئے، یہ وہ درس گاہ تھی، جہاں حجاز و یمن کے شائقینِ علم و تشنگانِ فن نے جان ودل کا نذرانہ نثار کیا، دیکھیے: الاجازة المتينة، ملفوظ، خطوط علماے

عرب بنام رضا۔

یہی وہ کان پور ہے، جہاں ندوۃ العلما کی تاسیس ہوئی تھی، مولانا محمد علی مونگیری بانی وداعی تھے، ندوہ کا نصب العین جب غیر صالح افراد کی دسیسہ کاریوں کا شکار ہونے لگا، تو یہی علامہ پنجابی اور محدث سورتی نے مولانا مونگیری کو دائرۂ اہل سُنّت میں کسے رہنے کی بھرپور تلقین کی، دسیسہ کاروں کے پنجوں سے بچانے کی مکمل جدوجہد کی، مگر نتیجہ صفر رہا۔ چوں کہ تینوں آپس میں پیر بھائی تھے، سب کے مرشد گرامی قطبِ وقت حضرت مولانا شاہ فضل رحمٰن گنج مرادآبادی تھے۔ شاہ صاحب امام احمد رضا کے ممدوح تھے اور وہ امام احمد رضا کے نہایت قدر دان تھے۔ مولانا مونگیری پر جو عقیدے کا الزام تھا، وہ اس سے اپنے آپ کو مبرّا نہ کر سکے، حضرت محدث سورتی اور علامہ پنجابی کے خطوط سے یہ بھی اندازہ ہوتا ہے کہ ان حضرات نے منظرِ اسلام بریلی کی صدارت کی۔ ان کو پیش کش بھی کی تھی، اس الزام کو تقویت اس مناظرے سے بھی پہنچتی ہے، جو بھاگل پور میں ہوا تھا۔

بھاگل پور و اطراف میں مخدومانِ ذیشان کچھوچھہ مقدسہ کا عمل دخل تھا، مولانا مونگیری جو اسی علاقے کے مقامی و پیدائشی تھے، ان کی بھی آمد و رفت تھی۔ گو وہ مستقلاً کان پور رہنے لگے تھے۔ جب بھاگل پور و مونگیر کے مسلمانوں نے ان کی گھیرابندی کی، پہلے تو وہ پہلو بدلنے لگے، جب اصرار بڑھا تو ایک علمی مذاکرے کے لیے تیار ہو گئے۔ رفتہ رفتہ یہ علمی مذاکرہ مناظرے کا روپ اختیار کر لیا۔ کچھوچھہ سے سید شاہ احمد اشرف الجیلانی جن کا ذکر قصیدۂ 'الاستمداد' میں عزّوشرف کے ساتھ ہوا ہے، وہ اور اُن کے بھانجے محدث اعظم سید شاہ محمد اشرفی الجیلانی جب بھاگل پور تشریف لائے، تب مولانا مونگیری نے راہِ فرار اختیار کر لی۔ یہ ساری سرگزشت جو خط و کتابت اور سوال و جواب کی صورت میں ہے، محدث اعظم ہند نے ''اتمامِ حجت'' کے نام سے دو حصوں میں مرتب کر دی ہے، جو مطبوع ہے۔ یہ عبارت جملۂ



معترضہ کے طور پر درمیان میں آ گئی۔

ہاں! تو بات تھی، ملک العلماء کے بریلی آنے کی۔ یہ ۱۳۲۱ھ کا زمانہ تھا، وہی علم و عرفان کی درس گاہ، جو ذاتِ واحد کے دم قدم سے آباد تھی، اور وہ ذاتِ واحد امام احمد رضا کی تھی۔ ملک العلماء انہی سے وابستہ ہو گئے۔ وہ درختانِ سبز، جو خودرو ہوتے ہیں، راہگیروں کے قدم روک لیتے ہیں، لیکن وہ شجر ہائے سرسبز جن کی حنابندی کسی دل سوز باغبان نے کی ہو، ان کے برگہائے خوش رنگ قدم نہیں، رہ گزر کے دل تھام لیتے ہیں۔ بس یہی حال اس درس گاہِ فیض بخش کا تھا۔ آنے والا تراشیدہ ہو یا ناتراشیدہ، اِدھر اک نظر پڑی، اُدھر آفتابوں کا آفتاب بن کر چمکنے لگا۔ ملک العلماء تو ملک العلماء تھے، رشکِ آفتاب بن کر چمکے، اہلِ سُنن کے دلوں کی دھڑکن قرار پائے۔

۱۳۲۲ھ میں قیامِ منظرِ اسلام کے لیے ذہن سازی کی، راہ ہموار کی، یہی منظرِ اسلام برصغیر کا بہت بڑا علمی مرکز بنا۔ ایشیا کا ''ازہر'' ثابت ہوا، نابغۂ روزگار درس گاہ کہلائی۔ ۱۳۲۳ھ میں علاقہ میوات میں مناظرہ کیا، مجمع لوٹ لیا، فاتح ہو کر بریلی لوٹ آئے۔ دیکھیے رودادِ مناظرہ 'شکستِ سفاہت'، مطبوعہ بریلی۔ ۱۳۲۵ھ میں تحصیلِ علم سے فارغ ہوئے، خانقاہِ عالم پناہ حضرت مخدوم عبدالحق ردولوی کے آستانۂ حق پرست میں دستارِ فضیلت سے سرفراز ہوئے۔ اس وقت کے سجادہ نشین شاہ التفات حسین اور امام احمد رضا نے یہ رسم ادا کی۔ یہ زرّیں موقع عرس کی تقریب کا تھا، سیف اللہ المسلول حضرت مولانا شاہ فضلِ رسول بدایونی نے جب درسیات کی تکمیل کی، تو ان کے استاذ جلیل علامہ شیخ نورالحق فرنگی محلی نے ان کی دستارِ فضیلت کی رسم اسی آستانۂ مخدوم پر کرائی تھی، شاید اُس دور میں جشنِ دستار بندی کا یہ رواج نہیں تھا، جو اِس دور میں ہے۔

ملک العلماء نے عہدِ تحصیل میں ہی قلم پکڑ لیا تھا، کئی عربی کتب کا اردو ترجمہ کیا، فقہ

کی نصابی کتاب ’قدوری‘ کی عربی میں شرح لکھی، فتویٰ نویسی کی، پڑھتے بھی تھے، پڑھاتے بھی تھے، امام احمد رضا کے فتاویٰ وتصانیف کی تبییض بھی کرتے تھے، منظر اسلام کی دیکھ ریکھ بھی ان کے ذمے تھی، مطبع کے کاموں میں بھی ہاتھ بٹاتے تھے۔ جب تحصیلِ علم سے فارغ ہوئے تو منظر اسلام میں باضابطہ درس دینے لگے، مطبع اہلِ سُنّت و جماعت کے مہتمم رہے، بریلی دارالافتا کے مفتی رہے، امام احمد رضا کے مشیر خاص رہے، اُن کے دستِ راست بنے۔ درازقد، خوش قامت، خوش فکر، خوب رونوجوان ملک العلماء فطرتاً اخاذ، حساس، دراک تھے۔ چاق و چوبند رہتے، پھرتی، چستی، سرعت، نفاست، حذاقت، مہارت سے ہر کام بروقت انجام دیتے۔ ۱۳۲۹ھ تک وہ بریلی رہے، پھر وہ شملہ گئے، آرہ گئے، پٹنہ گئے، سہسرام گئے، واپس پٹنہ آئے، عمر کے دواخیر سال انھوں نے بحرالعلوم کٹیہار کو دیے، پھر ’ظفر منزل‘ شاہ گنج، پٹنہ آکر متقاعد ہوگئے۔ تصنیف وتالیف، عبادت وریاضت، اوراد واذکار، سلوک وتصوف، بیعت وارشاد، تربیت وتذکیر میں محو ہوگئے اور جب خدا نے بلایا تو اس کے حضور حاضر ہوگئے۔

امام احمد رضا کے تلامذہ وخلفا میں ایک سے بڑھ کر ایک رشکِ مہر و ماہ گزرے ہیں، لیکن ملک العلماء کی درجنوں خصوصیات ایسی ہیں جن میں وہ انفرادی شان رکھتے ہیں۔ جبھی تو امام احمد رضا نے ان کو ملک العلماء کہا، تمام علوم وعلما کا شہریار، ہرفن مولیٰ، ہرفن کے فنکار، کسی خاص فن کی تخصیص نہ فرمائی۔ ملک العلماء نے جو کتابیں دورِ تحصیل میں لکھیں وہ امام احمد رضا کی نظر سے گزریں، تقریظ رقم فرمائی، ایسی کتابوں کی تعداد نصف درجن سے زائد ہے، ان میں کئی کتابیں چھپ بھی چکی ہیں۔ بیسویں صدی کی پہلے عشرے کے نوجوان ملک العلماء نے اپنی عمر کی بیسویں بہار میں ہی مناظرۂ میوات جیت کر فنِ مناظرہ میں وہ بلند رتبہ حاصل کرلیا تھا جو اُن کے ہم سفروں کو نصیب نہ ہوا۔ امام احمد رضا کے وہ علوم عجیبہ وفنونِ غریبہ، جن کے سمجھنے والے دنیا میں تقریباً ناپید ہیں، ان علوم وفنون کے امین و وارث تنہا ملک العلماء ہی



تھے۔ امام احمد رضا کو ان پر اتنا اعتماد تھا کہ حکم دیا تھا کہ بریلی کے اوقاتِ صلوٰۃ وصوم وسحر کو وہی تیار کیا کریں۔ ملک العلماء نے جو یہ کام دورِ طالب علمی میں شروع کیا تو زندگی بھر کرتے رہے۔ دیکھیے خطوطِ امام احمد رضا بنام ملک العلماء۔

سب جانتے ہیں امام احمد رضا بڑے زود نویس تھے، قلم اُن کا صبار فتار تھا۔ حضرت مولانا کرامت اللہ نقشبندی دہلی کے بقول ’اعلیٰ حضرت کے ایک دن کے لکھے کو کئی دن میں کئی لوگ صاف کرتے تھے‘۔ اس امر میں ملک العلماء ہر ایک سے زیادہ پیش پیش نظر آتے ہیں۔ چوں کہ ملک العلماء امام احمد رضا کے مزاج شناس تھے، خط آشنا تھے، تحریر کے تیور اور قلم کی نوک پلک سے اچھی طرح واقف تھے، اس لیے یہ کام ان سے بوصف خاص لیا جاتا تھا۔ ملک العلماء نے یہ کام زمانۂ طالب علمی میں تو کیا ہی، زمانۂ مدرّسی میں بھی کیا، شملہ، آرہ، پٹنہ، سہسرام جہاں کہیں رہے، علی الدوام کرتے رہے، حضر میں تو کیا ہی، دورانِ سفر بھی کیا، اس کا سراغ بھی خطوطِ رضا ہی سے ملتا ہے۔ اس لیے کہ ملک العلماء کو یہ آگہی رہتی تھی کہ امام احمد رضا نے کس دن کیا لکھا، ہفتے میں کتنے فتوے، کتنے رسالے تیار کیے، اپنے مرشد کی تحریری و تصنیفی سرگرمیوں سے ملک العلماء باخبر رہتے تھے اور باخبر رکھا بھی جاتا تھا۔

تصانیف کی تعداد جب بڑھ گئی تو ضرورت محسوس ہوئی کہ ان کی ایک منضبط فہرست بنائی جائے، حیدرآباد کے حضرت مولانا عبدالجبار کی فرمائش پر ملک العلماء ہی آگے بڑھے، وہی اس کا استحقاق بھی رکھتے تھے۔ ۱۳۲۷ھ/۱۹۰۹ء کو فہرست تیار ہوئی، نام رکھ چھوڑا تھا ”**المجمل المعدد لتالیفات المجدد**“ جو مطبع ’تحفۂ حنفیہ‘ پٹنہ سے چھپ کر شائع ہوئی۔

وہ معمار جو بنیاد کی پہلی اینٹ رکھتا ہے، وہی اس بنیاد پر سیدھی عمارت کھڑی کرسکتا ہے، جیسے جیسے تصنیفاتِ رضا سامنے آتی گئیں، ملک العلماء کی فہرست میں اضافہ ہوتا رہا۔ صاحبِ کتب قیمہ کے وصال (۱۳۴۰ھ) کے بعد مفتیِ اعظم ہند نے ملک العلماء کو باصرار

بریلی بلایا، تمام مصنفات اور وہ مسودات جو منتشر اور پراگندہ تھے انھیں ازسرِ نو مرتب کرنے کو کہا۔ ملک العلماء جو اس کام کے خوگر تھے، بھلا کیوں نہیں پہنچتے۔ سرآنکھوں کے بل پہنچے، تین چار ماہ قیام کیا، بڑی عرق ریزی، دل سوزی، پتّا ماری کے ساتھ مطلوبہ کام انجام دیا۔ تمام مخطوطات و منتشر اوراق کو ترتیب دے کر فہرست بنائی، یہ فہرست بر وقت طبع نہ ہوسکی، جس کا قلق ملک العلماء کے ساتھ ہر ایک دردمند کو تھا۔ سید ایوب علی رضوی لاہور اور حضرت مولانا نورالدین رضوی گوالیار کے نام خطوط ملک العلماء سے اس قلق کا اظہار ہوتا ہے۔ ۱۹۳۸ء میں ملک العلماء نے 'حیاتِ اعلیٰ حضرت' لکھی، اس میں آپ نے اطلاع دی کہ اس کی اگلی جلد میں تصانیفِ رضا کی ایک فہرست شامل ہوگی، جو چھ سو سے زائد تصانیف پر مشتمل ہوگی۔ الغرض زیرِ موضوع فہرست کے تعلق سے ملک العلماء ہی تصانیفِ اعلیٰ حضرت کے اوّلین فہرست ساز ہیں۔ اب بعد کے دنوں میں جو بھی فہرست بنی، چھپی یا بنے گی، چھپے گی، سامنے آئے گی، اس کی اساس وہی فہرست ہوگی جو ملک العلماء نے قرینے سے شائع کرائی تھی، بنائی تھی۔

جس علم کو امام ابن حجر مکی نے 'زواجر' میں فرضِ کفایہ بتایا ہے، وہ ہے علمِ توقیت۔ علمِ توقیت و ہیئت کے معاملے میں امام احمد رضا سدرۃ المنتہیٰ پر فائز تھے۔ جب اُن کا وصال ہوا، تو یہ جگہ ملک العلماء کے لیے چھوڑ گئے، بلکہ اپنی حیات ہی میں اس منصب پر بٹھا دیا تھا اور اپنے احباب سے تحریراً کہہ دیا تھا کہ یہی (ملک العلماء) اس علم سے تنہا آگاہ ہیں۔ چنانچہ بریلی سمیت تمام اقطارِ ہند کے لیے نماز، روزے، سحری کے اوقات کا نقشہ ملک العلماء ہی بنایا کرتے تھے۔ سُنّی بڑی مسجد ممبئی میں امام و خطیب تھے شیر بیشۂ اہلِ سُنّت حضرت علامہ حشمت علی لکھنوی۔ ان کے لیے اوقاتِ نماز وغیرہ بنا کر پٹنہ سے ملک العلماء ہی بھیجا کرتے تھے۔ اسی ضرورت کے پیشِ نظر ملک العلماء نے بمبئی کے لیے ''مؤذن الاوقات'' مرتب کی۔



جامعہ اشرفیہ مبارک پور کے نائب شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالرؤف بلیاوی تھے، جو بہ نفسِ نفیس شاہ گنج پٹنہ تشریف لے گئے اور ملک العلماء سے اس علم میں استفادہ کیا۔ ان افادی و استفادی رابطوں کا ثبوت ان خطوط سے ملتا ہے جو دونوں بزرگوں نے ایک دوسرے کو لکھے ہیں۔ ان میں سے کچھ خطوط 'جہانِ رضا' لاہور اور 'افکار رضا' ممبئی میں چھپ چکے ہیں۔ مظہرِ اعلیٰ حضرت امامِ علم و فن حضرت خواجہ مظفر حسین رضوی خلیفۂ مفتی اعظم ہند، امام النحو حضرت مولانا بلال احمد رضوی، خلیفۂ مفتی اعظم ہند سابق شیخ الحدیث منظر اسلام بریلی، حضرت مولانا فیض الرحمٰن صاحب اشرفی شیخ الحدیث دارالعلوم شیخ احمد کھٹو احمد آباد، حضرت مولانا عبدالرشید رشیدی دارالعلوم مصطفائیہ، خانقاہ رشیدیہ چمنی بازار پورنیہ اور حضرت مولانا محمد شہاب الدین اشرفی شحنہ والد ماجد مفتی آلِ مصطفیٰ مصباحی، یہ حضرات ملک العلماء کے شاگرد ہیں، جو بقیدِ حیات ہیں۔ ان حضرات کے بیان کے مطابق حضرت مولانا بلیاوی بحرالعلوم کٹیہار بھی تشریف لے گئے۔ چوں کہ ملک العلماء ان دنوں وہیں تشریف رکھتے تھے...... (۱) اس وصف میں ملک العلماء مرجع و مقتدا تھے، اس کا اندازہ ان خطوط سے ہوتا ہے جو اُن کے نام تمام بلادِ ہند سے آئے۔ ان خطوط کا قلمی ذخیرہ ڈاکٹر مختار الدین احمد علی گڑھ کے کتب خانے میں دیکھا جا سکتا ہے۔ اس ذخیرے کے تفصیلی مطالعے سے بعید نہیں کہ اور مزید گوشے سامنے آئیں۔ حضرت ڈاکٹر موصوف کو یہ ذخیرہ عام کر دینا چاہیے، تا کہ حیات و علوم ملک العلماء کھل کر اہلِ علم کے سامنے آسکیں۔

اس علم میں امام احمد رضا نے ایک ہی نامور شاگرد پیدا کیا، وہ ہیں ملک العلماء۔ اور حضرت ملک العلماء نے بھی ایک ہی فردِ فرید پیدا کیا اور وہ ہیں مظہر اعلیٰ حضرت امامِ علم و فن حضرت خواجہ مظفر حسین رضوی۔ اب حضرت خواجہ صاحب نے ایک سے دو بھلے ہی کے مصداق دو شاگرد تیار کیے، ایک ہیں مناظر اسلام فقیہ النفس مفتی مطیع الرحمٰن رضوی، دوسرے

